18:سورة الكهف

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 18 | سُوۡرَۃُ الۡکَهۡف | مکی | 12 | 110 | 15 | سُبۡحٰنَ الَّذِیۡۤ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

آیات نمبر 1 تا 8 میں تلقین کہ قرآن ایک صاف اور سیدھی کتاب ہے جو اس لئے نازل کی گئی ہے تاکہ منکرین کو عذاب سے خبردار کر دے اور اہل ایمان کو بہت اچھے اجر کی بشارت سنا دے اور جو لوگ کہتے ہیں کہ اللہ کی اولاد ہے انہیں آگاہ کر دے کہ یہ سب جھوٹ ہے۔ رسول اللہ ﷺ کو تسلی کہ آپ کا کام صرف لوگوں تک پیغام پہنچا دینا ہے۔ اس زمین پر جو کچھ ہے وہ محض لوگوں کے امتحان کے لئے بنایا گیا ہے اور بالآخر یہ سب کچھ ختم ہو جائے گا

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡۤ اَنۡزَلَ عَلٰی عَبۡدِہِ الۡکِتٰبَ وَ لَمۡ یَجۡعَلۡ لَّہٗ عِوَجًا ؕ﴿۱﴾

سب تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے اپنے بندے پر " الکتاب " یعنی قرآن نازل کیا اور اس میں کسی طرح کی بھی کجی نہیں رکھی

قَیِّمًا لِّیُنۡذِرَ بَاۡسًا شَدِیۡدًا مِّنۡ لَّدُنۡہُ وَ یُبَشِّرَ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ الَّذِیۡنَ یَعۡمَلُوۡنَ الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَہُمۡ اَجۡرًا حَسَنًا ۙ﴿۲﴾

یہ بالکل سیدھی بات کہنے والی اور سیدھا راستہ دکھانے والی کتاب ہے تاکہ منکرین کو اللہ کے سخت عذاب سے ڈرائے اور ایمان لا کر نیک عمل کرنے والوں کو خوشخبری دے کہ ان کے لیے جنت میں بہت اچھا اجر ہے

مَّا کِثِیۡنَ فِیۡہِ اَبَدًا ۙ﴿۳﴾

جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے

وَّ یُنۡذِرَ الَّذِیۡنَ قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰہُ وَلَدًا ٭﴿۴﴾

اور ان لوگوں کو اللہ کے عذاب سے ڈرائیں جو کہتے ہیں کہ اللہ بھی

اولاد رکھتا ہے مَا لَهُمۡ بِهٖ مِنۡ عِلۡمٍ وَّلَا لِاٰبَآٮِٕهِمۡ‌ؕ حالانکہ اس بات کی کوئی دلیل نہ تو ان کے پاس ہے نہ ان کے باپ دادا کے پاس تھی كَبُرَتۡ كَلِمَةً تَخۡرُجُ مِنۡ اَفۡوَاهِهِمۡ‌ؕ اِنۡ يَّقُوۡلُوۡنَ اِلَّا كَذِبًا ۝۵ بڑی ہی سخت بات ہے جو ان کے منہ سے نکلتی ہے، جو کچھ یہ کہتے ہیں وہ سراسر جھوٹ ہے فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّـفۡسَكَ عَلٰٓى اٰثَارِهِمۡ اِنۡ لَّمۡ يُؤۡمِنُوۡا بِهٰذَا الۡحَـدِيۡثِ اَسَفًا‏ ۝۶ سوائے پیغمبر (ﷺ) ! کیا آپ ان لوگوں کے قرآن پر ایمان نہ لانے کی وجہ سے اپنے آپ کو شدت غم سے ہلاک کر لینا چاہتے ہیں؟ اِنَّا جَعَلۡنَا مَا عَلَى الۡاَرۡضِ زِيۡنَةً لَّهَا لِنَبۡلُوَهُمۡ اَيُّهُمۡ اَحۡسَنُ عَمَلًا‏ ۝۷ بے شک جو کچھ روئے زمین پر ہے ہم نے اسے زمین کے لیے آرائش بنایا ہے تاکہ لوگوں کی آزمائش کریں کہ ان میں کون اچھے عمل کرنے والا ہے وَاِنَّا لَجٰعِلُوۡنَ مَا عَلَيۡهَا صَعِيۡدًا جُرُزًا ؕ‏ ۝۸ اور آخر کار ایک دن ہم ان تمام چیزوں کو جو زمین پر موجود ہیں نابود کر کے زمین کو چٹیل میدان بنا دینے والے ہیں۔